VOL:14




# شعبۂ فاصلاتی دینی تعلیم

**Distance Learning**
**Religious Education**






# عبادت ہے...

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا



علی ابنِ ابی طالب علیہ السلام کی طرف دیکھنا عبادت ہے۔۔



قرآنِ مجید کے الفاظ اور کلمات کی طرف دیکھنا عبادت ہے۔۔



کعبہ کی طرف دیکھنا عبادت ہے۔۔



عالم کی طرف دیکھنا عبادت ہے۔۔



والدین کی طرف محبت و رحمت سے دیکھنا عبادت ہے۔۔



اُس مومن بھائی کی طرف دیکھنا جسے خدا کیلیئے دوست رکھتا ہو، عبادت ہے۔۔

# بسم اللہ الرحمن الرحیم

**رسولِ خدا ﷺ**

## جس نے اپنی زندگی کو نیک علم کی طلب میں صرف نہیں کیا اسکی زندگی ضائع ہوگئی۔

خدا کی بارگاہ میں علمِ دین کو بقدرِ ضرورت حاصل نہ کرنے کا کوئی عذر قابلِ قبول نہیں ہے۔ آج کل کی مصروفیت اور تیز رفتار زندگی کا بہانہ بنا کر کوئی علم سے پہلو تہی نہیں کرسکتا۔ اپنی تمام تر مصروفیات کے باوجود اگر نوجوان و بچے روزانہ اوسطاً 10 سوالات کے جوابات یاد کریں تو ایک ماہ ۳۰۰ اور ایک سال میں تقریباً ۳۶۰۰ سوالات کے جوابات انہیں یاد ہو جائیں گے۔ سوالات کچھ اس انداز سے ترتیب دیئے گئے ہیں جو تقریباً ہر پہلوئے زندگی کا احاطہ کئے ہوئے ہوں۔ مثلاً:

- ☆ فقہی مسائل
- ☆ عقائد
- ☆ عملی اخلاقیات
- ☆ معلوماتِ عامّہ
- ☆ قرآن مجید
- ☆ تاریخِ اسلام
- ☆ منتخب آیات و احادیث کی تشریح
- ☆ احادیثِ معصومینؑ
- ☆ رسولِ خداؐ و آئمہؑ کے متعلق معلومات اور انکی سیرت






- ☆ علمائے اعلام کے متعلق معلومات
- ☆ بہت سے اعمال کے فضائل
- ☆ آدابِ اسلامی سے متعلق معلومات
- ☆ مقدّس مقامات کے متعلق معلومات
- ☆ رسولِ خداؐ و آئمہؑ کے اصحاب کے متعلق مسومات
- ☆ کتب بینی کے شوق کو بیدار کرنے کیلئے کسی کتاب کے متعلق کوئی معلوماتی بات
- ☆ CreativeWriting

تاکہ تخلیقی صلاحیتیں بیدار ہوں اور نوجوانوں/بچوں کی سوچ اور تحریر میں بہتری آئے۔

اس کتابچہ میں جن سوالات کے جوابات نہیں لکھے گئے ہیں نوجوان/ بچے، انہیں بھی اپنے بزرگوں کی مدد سے حل کر سکتے ہیں۔ اوسطاً روزانہ فقط (۱۰) سوالات کے جوابات یاد کرنے ہونگے ۔

امید ہے کہ اس سلسلے میں مومنین نوجوانوں اور بچوں کی مدد کر کے مدرسہ کے مشن کو آگے بڑھانے میں تعاون کریں گے اور امامِ زمانہؑ کے ایسے مددگار مہیا کرنے میں مددو معاوّن ہوں گے کہ جو علم و معرفت سے آراستہ ہوں۔

والسّلام

انتظامیہ : مدرسۃ القائم علیہ السلام

پہلا دروازہ | جنّت کے آٹھ دروازے ہیں | فرمانِ رسولؐ اللہ

**سوال:** جنت کے پہلے دروازے پر کیا لکھا ہے۔؟

**جواب:** کوئی معبود نہیں سوائے اللہ کے، محمدﷺ اللہ کے رسول ہیں ، علیؑ اللہ کے ولی ہیں۔

ہر چیز کا ایک حل ہوتا ہے، صحیح اور سالم زندگی کا حل چار چیزوں میں ہے۔۔

۱ قناعت ۲ کینہ سے دوری ۳ حسد سے دوری ۴ نیک لوگوں کی ہمنشینی

## اسراف

بسم اللہ الرحمن الرحیم
وَلَا تُسْرِفُوْا ؕ اِنَّهٗ لَا يُحِبُّ الْمُسْرِفِيْنَ
" اور اسراف نہ کرو کہ اللہ اسراف کرنے والوں کو دوست نہیں رکھتا"
(انعام۔۱۴۱)

قال رسول اللہﷺ
دو نعمتیں صحت اور فراغت کی اکثر لوگ قدر نہیں کرتے۔۔

زیورات میں اسراف

کھانے میں اسراف

کھلونوں میں اسراف

جوتوں میں اسراف

پانی کا اسراف

کپڑوں میں اسراف

بجلی کے استعمال میں اسراف

وقت کا فضول ضائع کرنا
(وقت کا اسراف)





دوسرا دروازہ | جنّت کے آٹھ دروازے ہیں | فرمانِ رسولؐ اللہ

**سوال:** جنت کے دوسرے دروازے پر کیا لکھا ہے۔؟

**جواب:** کوئی معبود نہیں سوائے اللہ کے، محمدﷺ اللہ کے رسول ہیں ، علیؑ اللہ کے ولی ہیں۔

ہر چیز کا ایک راہِ حل ہے اور آخرت کی خوشی کا راہِ حل چار چیزوں میں ہے۔۔

۱ یتیموں کے سَروں پر دستِ شفقت پھیرنا ۲ بیوہ عورتوں کی مدد کرنا
۳ مسلمین کی حوائج کو پورا کرنے کی کوشش کرنا ۴ غریبوں کی مدد کرنا

اسراف کرنے کے نتیجے میں کمزوروں اور غریبوں کا کتنا حق مارا جاتا ہے،،

ملاحظہ فرمائیں۔۔

## تیسرا دروازہ

**جنّت کے آٹھ دروازے ہیں** — فرمانِ رسولؐ اللہ

**سوال:** جنت کے تیسرے دروازے پر کیا لکھا ہے۔؟

**جواب:** کوئی معبود نہیں سوائے اللہ کے، محمدﷺ اللہ کے رسول ہیں، علیؑ اللہ کے ولی ہیں۔

ہر چیز کا ایک راہِ حل ہے، دنیا میں سلامتی اور عافیت کا حل چار چیزوں میں ہے۔۔

۱ کم بولنے میں ۲ کم سونے میں

۳ کم کھانے میں ۴ کم روزہ رکھنے میں

## تصویری مسائل

جوابات صفحہ 22 پر ملاحظہ کیجئے۔۔

1



نماز میں جماہی لینا کیسا عمل ہے ؟

2




بتائیے یہ کون کون سے علماء ہیں ؟

3



دعائے قنوت میں پڑھی جانے والی سب سے افضل دعا کونسی ہے ؟





## چوتھا دروازہ

**جنّت کے آٹھ دروازے ہیں** — فرمانِ رسولؐ اللہ

**سوال:** جنت کے چوتھے دروازے پر کیا لکھا ہے۔؟

**جواب:** کوئی معبود نہیں سوائے اللہ کے، محمدﷺ اللہ کے رسول ہیں، علیؑ اللہ کے ولی ہیں۔

۱ جو خدا اور روزِ قیامت پر یقین رکھتا ہے اسے چاہیئے کہ مہمان کا احترام کرے ۲ جو خدا اور روزِ قیامت پر ایمان رکھتا ہے اسے چاہیئے کہ ہمسائے کا خیال کرے ۳ جو خدا اور روزِ قیامت پر ایمان رکھتا ہے اسے چاہیئے کہ ماں باپ کا احترام کرے ۴ جو خدا اور روزِ قیامت پر ایمان رکھتا ہے اسے چاہیئے کہ اچھی بات کرے یا پھر خاموش رہے

4



بتائیے مجسمہ بنانا کیسا ہے ؟

5



آبِ زم زم کا کنواں کس شہر میں واقع ہے ؟

6




اِس حدیث کا اردو ترجمہ کیجئے۔

پانچواں دروازہ — جنّت کے آٹھ دروازے ہیں — فرمانِ رسولؐ اللہ

**سوال:** جنت کے پانچویں دروازے پر کیا لکھا ہے۔؟

**جواب:** کوئی معبود نہیں سوائے اللہ کے، محمدﷺ اللہ کے رسول ہیں، علیؑ اللہ کے ولی ہیں۔

۱ جو یہ چاہتا ہے کہ کوئی اسے بُرا نہ کہے تو وہ دوسروں کو بُرا نہ کہے ۲ جو چاہتا ہے کہ ذلیل ورسوا نہ ہو تو اسے چاہیئے کہ دوسروں کو ذلیل ورسوا نہ کرے ۳ جو چاہتا ہے کہ اس پر ظلم وستم نہ ہو تو وہ دوسروں پر ظلم وستم نہ کرے ۴ جو چاہتا ہے کہ دنیا میں مضبوط رسّی کو تھام لے اسے چاہیئے کہ یہ ذکر پڑھے **لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ علی ولی اللہ**




**حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ نے مولا علیؑ سے فرمایا:**

اے علیؑ تم سب سے پہلے جنّت میں داخل ہوگے، مولاؑ نے عرض کیا: یارسول اللہ ﷺ کیا میں آپ ﷺ سے بھی پہلے جنّت میں داخل ہوں گا۔؟ آپ ﷺ نے فرمایا ہاں، جس طرح دنیا میں تم میرے علم بردار ہو اسی طرح آخرت میں بھی میرے علم بردار ہوگے اور علم بردار تو آگے ہی رہتا ہے۔

پھر آپ ﷺ نے فرمایا اے علیؑ گویا میں دیکھ رہا ہوں کہ تم جنّت میں داخل ہوئے اور تمہارے ہاتھ میں میرا علم یعنی لوائے حمد ہے اور اس کے پھریرے کے زیرِ سایہ حضرت آدمؑ اور ان کے علاوہ سب انبیاء ہیں۔۔





چھٹا دروازہ — جنّت کے آٹھ دروازے ہیں — فرمانِ رسولؐ اللہ

**سوال:** جنت کے چھٹے دروازے پر کیا لکھا ہے۔؟

**جواب:** کوئی معبود نہیں سوائے اللہ کے، محمدﷺ اللہ کے رسول ہیں، علیؑ اللہ کے ولی ہیں۔

۱ جو یہ چاہتا ہے کہ اس کی قبر وسیع وکشادہ ہو تو اسے چاہیئے کہ مساجد بنوائے ۲ جو یہ چاہتا ہے کہ قبر میں اس کے جسم کو کیڑے نہ کھائیں اسے چاہیئے کہ مسجد میں آمد ورفت رکھے دن ورات کا کچھ حصّہ مساجد میں گزارے ۳ جو یہ چاہتا ہے کہ بہشت میں اس کا بدن صحیح وسالم رہے وہ مساجد میں فرش کا بندوبست کرے ۴ جو چاہتا ہے کہ قبر میں اپنے مقام کو دیکھے تو اسے چاہیئے کے مساجد سے اپنی انس والفت رکھے




## کیا آپ جانتے ہیں۔؟

یہ مزار مولا علیؑ کے غلام جنابِ قنبرؓ کا ہے،

مولا اپنے اِس غلام کیلئے اپنے سے بہتر کپڑے کا انتخاب کیا کرتے تھے۔

قنبرؓ اپنے آپ کچھ پیسے بھی جمع نہیں کرتے اور انھیں غرباء میں تقسیم کردیا کرتے تھے۔

حضرت قنبرؓ کو حجاج بن یوسف نے گرفتار کرکے شہید کردیا۔

قنبرؓ کی قبرِ مبارک بغداد (عراق) میں ہے۔۔

ساتواں دروازہ | جنّت کے آٹھ دروازے ہیں | فرمانِ رسولؐ اللہ

سوال: جنت کے ساتویں دروازے پر کیا لکھا ہے۔؟

جواب: کوئی معبود نہیں سوائے اللہ کے، محمدﷺ اللہ کے رسول ہیں، علیؑ اللہ کے ولی ہیں۔

نورانیتِ قلب چار چیزوں میں ہے۔۔

۱ مریضوں کی عیادت میں ۲ تشیع جنازہ میں

۳ کفن خرید کر رکھنے میں ۴ قرض داروں کے قرض لوٹا دینے میں

## صفا و مرویٰ پر بیٹھنے کا ثواب



**کوہِ صفا:** کوہِ صفا پر زیادہ دیر تک بیٹھنا وسعتِ رزق لئے بہت مجرّب ہے۔۔

**کوہِ مرویٰ:** کوہِ مرویٰ پر جتنی دیر تک بیٹھا رہے گا اس کے گناہ معاف ہوتے رہیں گے۔۔



## فضیلتِ زیارتِ امام حسینؑ

قیامت کے دن پیغمبر اکرمؐ جبریل امینؑ کے ساتھ زائرینِ **امام حسینؑ** کو ڈھونڈنے تشریف لائیں گے، جن کی پہچان پیشانی پر نور کی مہر سے ہو جائے گی، اُن کی پیشانیوں پر لکھا ہوگا: یہ بہترین شہید (امام حسینؑ) کے مرقد کا زائر ہے۔

اس وقت پیغمبرؐ جبریلؑ کے ساتھ زائر کا بازو پکڑ کر لے جائیں گے اور قیامت کے عذاب اور تکلیفوں سے اس کو نجات دلائیں گے۔۔





آٹھواں دروازہ | جنّت کے آٹھ دروازے ہیں | فرمانِ رسولؐ اللہ

سوال: جنت کے آٹھویں دروازے پر کیا لکھا ہے۔؟

جواب: کوئی معبود نہیں سوائے اللہ کے، محمدﷺ اللہ کے رسول ہیں، علیؑ اللہ کے ولی ہیں۔

جو یہ چاہتا ہے کہ جنّت کے تمام دروازے اس کے لئے کھول دیئے جائیں اسے چاہیئے کے چار چیزوں کی عادت رکھے۔۔ ۱ صدقہ دینا ۲ سخاوت کرنا ۳ حسنِ اخلاق

۴ بندگانِ خدا کو اذیت دینے سے دوری اختیار کرنا



سوال: دورانِ سجدہ جسم کے کن اعضاء کا زمین پر لگنا واجب ہے؟

جواب: سجدے کے دوران جسم کے سات اعضاء کا زمین پر لگنا واجب ہے:

(۱) پیشانی (۲) دونوں ہاتھوں کی ہتھیلیاں

(۳) دونوں گھٹنے (۴) دونوں پاؤں کے انگوٹھوں کے سِرے

یہ کسی عظیم شخصیت کا روضۂ مبارک ہے کہ جن کے لئے امام جعفر صادقؑ نے فرمایا کہ جس نے ان (کی قبر) کی زیارت کی اس پر جنت واجب ہوگئی۔



جواب صفحہ 31 پر ملاحظہ کیجئے۔

## انبیائے کرامؑ

**سوال:** سب سے پہلے کس نبی نے قلم سے لکھنا شروع کیا؟

جواب: حضرت نوحؑ نے۔

**سوال:** حضرت موسیٰؑ اور حضرت عیسیٰؑ کے درمیان کتنے نبی گزرے؟

جواب: ۶۰۰۔

**سوال:** آسمانی صحیفوں کی کل تعداد کتنی ہے؟

جواب: ۱۴۰۔

**سوال:** حضرت ابراہیمؑ پر خدا نے کتنے صحیفے نازل کیئے؟

جواب: ۲۰۔

**سوال:** سب سے زیادہ آسمانی صحائف کس پیغمبر پر اور کتنے نازل ہوئے؟

جواب: حضرت موسیٰؑ پر ۵۰ آسمانی صحائف نازل ہوئے۔

## قرآن

**سوال:** رسولؐ خدا پر نازل ہونے والی آیات میں سے سب سے افضل آیت کون سی ہے؟

جواب: آیۃ الکرسی

**سوال:** لفظ قرآن، قرآن مجید میں کتنی بار آیا ہے؟

جواب: ۷۰ بار۔

**سوال:** اسلامی مہینوں میں کس مہینے کا ذکر قرآن میں ہوا ہے؟





جواب: ماہِ صیام (رمضان المبارک)۔

**سوال:** وہ کون سا سورہ ہے جس میں پروردگارِ عالم کی صفات کا ذکر ہوا ہے؟

جواب: سورۂ حدید۔

**سوال:** وہ کون سے سورہ ہیں جن کے ناموں میں فقط ایک لفظ ہے؟

جواب: سورۂ صٓ، سورۂ قٓ، سورۂ نٓ۔

**سوال:** رسولؐ اللہ کا وہ کون سا غزوہ ہے جس کے نام پر قرآن کا ایک سورہ بھی ہے؟

جواب: سورۂ احزاب۔

**سوال:** وہ کون سا سورہ ہے جس کا نام ایک دھات کے نام پر ہے؟

جواب: سورۂ حدید (فولاد)

**سوال:** چغل خوری کی مذمّت کس سورہ میں نازل ہوئی ہے؟

جواب: سورۂ ھمزہ میں۔

**سوال:** رسولؐ خدا کے سفرِ ہجرت کا ذکر کس سورہ میں ہے؟

جواب: سورۂ حجر میں۔

## نماز

**سوال:** مسجد کا سلام کسے کہا جاتا ہے؟

جواب: مسجد میں نماز پڑھنا۔

**سوال:** رسولؐ خدا نے وہ کس عمل کے لئے فرمایا ہے کہ: ''وہ ایک حسین تحفہ ہے جو چاہے کم لے اور جو چاہے زیادہ لے''؟

جواب: نماز۔

سوال: نمازِ تحیۃ المسجد کب پڑھی جاتی ہے؟

جواب: جب مسجد میں جائیں یا مسجد سے گزریں۔

سوال: اگر مسجد میں نماز جماعت کے لئے جانا ہو تو کیا پھر بھی یہ نماز پڑھی جائے گی؟

جواب: اگر کوئی نماز مسجد میں پڑھی جائے چاہے واجب ہو، وہی نماز تحیۃ المسجد کی نماز بن جاتی ہے، پھر الگ سے دو رکعت پڑھنے کی ضرورت نہیں۔

سوال: نماز جعفر طیارؑ پڑھنے کا افضل ترین وقت کون سا ہے؟

جواب: جمعہ کے دن زوالِ آفتاب سے پہلے۔

سوال: نماز جعفر طیارؑ میں کتنی بار تسبیحات اربعہ پڑھنا پڑتی ہیں؟

جواب: ۳۰۰ بار۔

سوال: نماز جعفر طیارؑ عام مسلمانوں میں کس نماز کے نام سے مشہور ہے؟

جواب: صلاۃ التسبیح۔

## خاندانِ اہلِ بیتؑ

سوال: وہ کون سے امامؑ تھے جن کے متعلق یہ بات آئی ہے کہ جنہوں نے اپنے ناقہ پر ۲۰ حج کیئے لیکن ایک دفعہ بھی اس کو چابک نہ مارا؟

جواب: حضرت امام زین العابدینؑ۔

سوال: یہ کس امام معصومؑ کی کنیز نے کہا تھا کہ میں کبھی دن میں اُن کے پاس کھانا نہیں لے کر گئی رات کو کبھی ان کے لئے بستر نہیں بچھایا؟





جواب: حضرت امام زین العابدینؑ۔

سوال: امام زین العابدینؑ نے ایک دن اپنے اوپر تہمت لگانے والے سے کیا فرمایا تھا؟

جواب: اگر تم سچ بول رہے ہو تو خدا میری مغفرت کرے اور اگر تم جھوٹے ہو تو خدا تمہاری مغفرت کرے۔

سوال: وہ کون سے امام معصومؑ ہیں جن کے متعلق یہ آیا ہے کہ وہ جتنا کھانا کھاتے تھے اتنا ہی کھانا صدقہ کیا کرتے تھے؟

جواب: امام زین العابدینؑ۔

سوال: وہ کون سے امام معصومؑ تھے جو اس وجہ سے کہ کہیں ماں کی بے احترامی نہ ہو جائے ان کے ساتھ کھانا نہیں کھاتے تھے؟

جواب: امام زین العابدینؑ۔

## نیک عمل پہچانئیے

سوال: ۱۔ یہ عمل جنت کی حوروں کا مہر ہے۔ ۲۔ محشر کا لباس ہے۔

۳۔ قبر کا بستر ہے۔ ۴۔ بدن کی راحت ہے۔

۵۔ چہرے کا نور ہے۔ ۶۔ منکر و نکیر کا جواب ہے۔

۷۔ شیطان کے لئے باعث نفرت ہے۔

۸۔ اگر یہ عمل قبول تو سب عمل قبول ہو جائیں گے۔

۹۔ یہ جنت کی چابی ہے۔

جواب: نماز۔

# متفرقات

**سوال:** بتایئے کہ وہ کون سا شخص ہے کہ جب وہ اپنے گھر سے نکلے تو زمین کے جس حصّے پر اس کا قدم پڑتا ہے وہ جگہ اس کے لئے استغفار کرتی ہے؟

جواب: طالب علم۔

**سوال:** بتایئے وہ کون سا عمل ہے جس کی انجام دہی پر کسی شخص کی بیوی پر جبرئیلؑ و میکائیلؑ جیسے فرشتے لعنت کرتے ہیں؟

جواب: جو شوہر کی اجازت کے بغیر گھر سے باہر جائے۔

**سوال:** بتایئے وہ کون سی شخصیت ہے جس کے متعلق احادیث میں مندرجہ ذیل باتیں آتی ہیں؟

۱۔ اس کے عیبوں کو تلاش نہ کرو۔ ۲۔ اس کے راز کو فاش نہ کرو۔

۳۔ اس کے ساتھ زیادہ دیر بیٹھنے سے تنگ نہ ہو۔

۴۔ لوگوں میں اس پر خصوصی سلام کرو۔ ۵۔ اس کی کسی سے غیبت نہ کرو۔

۶۔ اگر اسے کسی چیز کی ضرورت ہو تو سب سے پہلے اس کی خدمت کے لئے تیاّر ہو جاؤ۔

۷۔ اس سے زیادہ سوال نہ کرو۔

۸۔ جواب دینے میں اس سے زیادہ آگے نہ بڑھو۔

جواب: عالم دین۔

**سوال:** بتایئے وہ کون سی نعمتیں ہیں جن کے متعلق رسولؐ اللہ نے فرمایا کہ: ''جس کی اکثر لوگ قدر نہیں کرتے''؟

جواب: صحت اور فراغت۔





**سوال:** اگر کوئی بھولے سے یا نیند میں ہاتھ لگ جانے کی وجہ سے یا بے اختیار کسی کا کوئی نقصان کردے تو اسے کیا کرنا ہوگا؟

جواب: اس کا عوض یا بدلہ دے یا صاحبِ حق سے معاف کروائے۔

**سوال:** اگر کسی نے حفاظت کی غرض سے کوئی چیز ہمارے پاس اماناً رکھوائی ہو تو کیا اسے استعمال کر سکتے ہیں؟

جواب: جی نہیں جب تک کے اس کے مالک کی اجازت نہ ہو۔

**سوال:** کیا مالک مکان کو کرایہ دار سے ملنے والی Advance کی رقم پر خمس دینا ہوگا؟

جواب: جی نہیں۔

**سوال:** کسی ایسے ادارے میں کام کرنا کیسا ہے جہاں دیگر کاموں کے ساتھ سود سے مربوط کام بھی کرنا پڑتے ہوں؟

جواب: حرام ہے۔

**سوال:** اذان و اقامت کہنا عام مستحب ہے یا تاکیدی مستحب؟

جواب: تاکیدی مستحب ہے۔

**سوال:** آقائے سیستانیؒ کے فتوے میں ذہنی مشق کے لئے شطرنج کھیلنا کیسا ہے؟

جواب: احتیاط واجب کی بناء پر حرام ہے۔

**سوال:** اگر یہودیوں اور عیسائیوں کا عقیدہ ہو کہ حضرت عزیرؑ اور حضرت عیسیٰؑ کے بیٹے ہیں، اس صورت میں وہ نجس ہیں یا پاک؟

جواب: آقائے سیستانی اور آقائے خامنہ ای کے فتویٰ میں یہودی و عیسائی اہلِ کتاب ہیں اور پاک ہیں۔

**سوال:** کیا کسی ہندو نائی سے بال کٹوائے جاسکتے ہیں؟

جواب: جی ہاں اگر اس کے ہاتھ گیلے ہوں یا ہمارے بال گیلے ہوں تو نماز کے لئے اس حصّے کو پاک کرنا ہوگا۔

**سوال:** کیا انٹرنیٹ کے ذریعے خرید وفروخت کی جاسکتی ہے؟

جواب: جی ہاں۔

**سوال:** کسی شخص نے اپنی نابالغیت کے زمانے میں کسی کا مالی نقصان کیا ہو تو کیا بالغ ہونے کے بعد اس کو ادا کرنا ضروری ہے؟

جواب: جی ہاں۔

**سوال:** قسطوں میں گاڑی کی انشورنس کروانا کیسا ہے؟

جواب: جائز ہے۔

**سوال:** آقائے سیستانی کے مطابق وہ پیسے جو دیت کے طور پر ملتے ہیں کیا ان پر خمس دینا واجب ہے؟

جواب: جی نہیں۔

## اعتکاف

**سوال:** کیا مسجد میں اعتکاف کے دوران موبائل فون پر بات چیت کر سکتے ہیں؟

جواب: جی ہاں۔

**سوال:** کیا رمضان کے علاوہ بھی مسجد میں اعتکاف ہوسکتا ہے؟

جواب: جی ہاں۔





**سوال:** کیا قضا روزوں کے ساتھ اعتکاف ہوسکتا ہے؟

جواب: جی ہاں۔

## ایک اسلامی پہیلی

**سوال:** بتائیے وہ کون سا عمل ہے جو انتہائی فضیلت کا حامل ہے مگر سال میں دو دفعہ کرنا حرام ہے؟

جواب صفحہ 22 پر ملاحظہ کیجئے۔

## دوسری اسلامی پہیلی

**سوال:** ایک شخص دعویٰ کرتا ہے کہ میں نے ایک چیز کو نہیں دیکھا مگر میں گواہی دیتا ہوں کہ وہ حق ہے اور میں حق کو دشمن جانتا ہوں اور یہ شخص سچ بھی کہہ رہا ہے بتائیے کیسے؟

جواب صفحہ 22 پر ملاحظہ کیجئے۔

## حیرت انگیز اور عجیب "۷" کا ہندسہ

۱۔ اعضائے سجدہ 7 ہیں۔

۲۔ طواف کے 7 چکّر ہیں۔

۳۔ صفا و مرویٰ کے درمیان 7 چکّر لگانا ہوتے ہیں

۴۔ منیٰ کے میدان میں شیطانوں کو 7 کنکر مارنا واجب ہیں۔

۵۔ جہنم کے دروازے 7 ہیں۔

۶۔ رسولؐ خدا نے فرمایا کہ جب بچے 7 سال کے ہو جائیں تو ان کو نماز کا حکم دو۔

۷۔ سورۂ فاتحہ کی 7 آیات ہیں۔ ۸۔ ہفتہ کے دن 7 ہیں۔

۹۔ قوس وقزح (Rainbow) میں 7 رنگ ہیں۔

۱۰۔ تخلیق انسانی 7 مرحلوں میں مکمل ہوتی ہے۔

۱۱۔ بچے کا ساتویں دن عقیقہ کرنا مستحب ہے۔



## گھڑی کے ہندسوں میں غور کیجئیے

گھڑی غیر مسلموں کی ایجاد ہے۔اس میں 12 ہندسے ہیں ہر ایک کے درمیان 5 منٹ کا وقفہ ہے اور اس میں 3 کانٹے ہیں جن کا کام 12 اور 5 کے درمیان چکّر لگانا ہے۔

## مذھبی اصطلاحات جانئیے

**سوال:** واجب تعبّدی کسے کہتے ہیں؟

جواب: یعنی وہ عبادات جن کو انجام دینے کے لئے حکمِ خدا (قصد قربت) کی نیت شرط ہے۔جیسے نماز، روزہ وغیرہ۔

**سوال:** واجب توصّلی کسے کہتے ہیں؟

جواب: یعنی وہ واجب جسے قربِ خدا کی نیت کے بغیر بھی انجام دیا جائے تو بھی فریضہ ادا ہو جائے گا۔مثلاً: کپڑا یا جسم پاک کرنا۔

## اسمائے الٰھی کے خواص

۱۔ جھوٹ بولنے کی عادت سے پیچھا چھڑانے کے لئے پروردگار کا ایک نام ”یا صادق“ کو ۱۹۵ بار روزانہ پڑھا جائے تو انشااللہ جھوٹ سے نفرت ہو جائے گی۔

۲۔ پروردگار کے نام ”الحلیم“ کو روزانہ ۸۸ بار پڑھنے سے تکبّر، حسد اور بخل ختم ہو جاتا ہے۔





Important Note.!

## دو کام کی باتیں

۱۔ نمازِ عشاء کے لئے تجدید وضو کرنے سے بلا وجہ اور جھوٹی قسمیں کھانے کے گناہ اور اس کے اثرات ختم ہو جاتے ہیں۔

۲۔ پچھلی زندگی کی غیبتوں سے توبہ کے بعد سورۂ حجرات پڑھ لینے سے پچھلی غیبتوں کے تمام بُرے اثرات ختم ہو جاتے ہیں۔



## انار

### انار کے بارے میں اقوالِ معصومین علیہم السلام

۱۔ رسولؐ خدا کو روئے زمین پر کوئی پھل انار سے زیادہ پسند نہ تھا۔

۲۔ انار کا ایک دانہ چالیس دن تک وسوسوں کو دور کرتا ہے۔

۳۔ انار کا نور چالیس دن تک دل میں روشنی کر دیتا ہے۔

۴۔ اگر کوئی شخص جمعہ کے روز ۱۲ انار کھا لے تو ۸۰ دنوں تک اس کا نور دل میں رہتا ہے۔

## پھچانئیے یہ کونسی اسلامی کتاب ھے

جواب صفحہ 31 پر ملاحظہ کیجئے۔



۱۔ یہ کتاب لوگوں کی ہدایت کے لئے ہے۔

۲۔ اور خشک وتر و تمام علوم اس میں جمع ہیں۔

۳۔ اس کتاب کی توہین کرنا حرام ہے۔

۴۔ اس کتاب کا ہر مومن و مسلمان گھر میں ہونا ضروری ہے۔

۵۔ اس کتاب کے الفاظ کو دیکھ کر آنکھوں کی بینائی تیز ہوتی ہے۔

## عالم پہچانئے



جواب صفحہ 31 پر ملاحظہ کیجئے۔

۱۔آپ 1905ء میں انڈیا کے شہر لکھنؤ میں پیدا ہوئے، اور انتقال 1980 میں ہوا۔

۲۔ آپ کی رسمِ بسم اللہ 7 سال کی عمر میں روضہ حضرت علیؑ نجف میں ہوئی۔

۳۔ آپ مختلف اوقات میں علی گڑھ مسلم یونیورسٹی میں شیعہ اسلامی شعبہ کے ڈین اور چیئرمین بھی رہے۔

۴۔ آپ حوزۂ علمیہ نجف سے فارغ التّحصیل ہوکر درجۂ اجتہاد تک پہنچے۔

۵۔ آپ کی اردو میں تحریر کردہ کتابوں میں ''شہید انسانیت'' اور ''تاریخ اسلام'' زیادہ مشہور ہیں۔

۶۔آپ کو نقن صاحب اور سیّد العلماء کے لقب سے زیادہ یاد کیا جاتا ہے۔

## ارکانِ عمرہ مفردہ کو ترتیب دیں

۳۔ خانہ کعبہ کا طواف کرنا ۲۔تلبیہ کہنا (لبّیک اَللّٰھُمَّ لبّیک ...)

۱۔ احرام کے کپڑے پہننا اور نیت کرنا ۵۔سعی کرنا ۴۔نمازِ طواف پڑھنا

۸۔نمازِ طوافِ النساء پڑھنا ۷۔ طواف النساء کرنا

۶۔تقصیر (اپنے تھوڑے سے بال کاٹنا / یا حلق کرنا (یعنی مردوں کے لئے سر مونڈنا)





## خالی جگہ پُر کیجئے

۱۔ جو اپنی آخرت سنوار لیتا ہے خدا اس کی ________ سنوار دیتا ہے۔ (مولا علیؑ)

۲۔احسان کرنے والا زندہ رہتا ہے چاہے اسے ________ میں منتقل کر دیا گیا ہو۔ (مولا علیؑ)

۳۔ خدا کی نافرمانی کرنا اسکی ________ سے محروم کر دیتا ہے۔ (رسولؐ خدا)

۴۔ دنیا کا لالچی ہمیشہ ________ سے ناراض رہتا ہے۔ (رسولؐ خدا)

۵۔ خوش اخلاقی کے ذریعے ________ میں اضافہ ہوتا ہے۔ (مولا علیؑ)

۶۔ جس کی ________ شیریں ہوگی اس کے دوست زیادہ ہو جائیں گے۔ (مولا علیؑ)

۷۔ دوست دوست کا ________ ہوتا ہے۔ (رسولؐ خدا)

۸۔ تمہارا بدترین بھائی وہ ہے جو ________ پر تمہیں راضی کرلے۔ (مولا علیؑ)

۹۔ مومن کو پریشان نہ کرو ورنہ تمہاری نیکیاں ________ کی طرح اتار لی جائیں گی۔ (مولا علیؑ)

**جوابات** : خالی جگہ پُر کیجئے۔۔

| | | |
|---|---|---|
| ۱۔ دنیا | ۲۔ قبرستان | ۳۔نعمت |
| ۴۔ اللہ | ۵۔ رزق | ۶۔ زبان |
| ۷۔ آئینہ | ۸۔ برائی | ۹۔ درخت کی چھال |

## آپس میں Cross Match کیجئے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | شرح لمعہ | | شیخ کلینیؒ |
| ۲ | اصولِ کافی | | شیخ طوسیؒ |
| ۳ | تہذیب الاحکام | | ری شہری |
| ۴ | نہج البلاغہ | | شہید ثانیؒ |
| ۵ | میزان الحکمۃ | | سید رضیؒ |

جوابات صفحہ 23 پر ملاحظہ کیجیے۔

## اخلاقیات

**سوال:** بتائیے یہ جملہ کس معصومؑ نے ارشاد فرمایا ہے کہ: ''ان لوگوں میں سے نہ ہونا جو عمل کے بغیر آخرت کے طلب گار رہوتے ہیں؟

جواب: مولا علیؑ ۔

**سوال:** مولا علیؑ نے سب سے زیادہ محنت اور جفاکش کسے قرار دیا ہے؟

جواب: جو گناہوں کو ترک کرے۔

**سوال:** مولا علیؑ نے فضول خرچی پر فخر کرنے (Show مارنے) کا کیا نقصان بتایا ہے؟

جواب: اسے غربت کے ذریعے حقیر کر دیا جائے گا۔

**سوال:** چغل خور کا کہنا ماننے کا کیا نتیجہ روایات میں بتایا گیا ہے؟

جواب: دوستوں کو کھو دینا۔





**سوال:** روایات میں بہترین تعریف کسے قرار دیا گیا ہے؟

جواب: جو اچھے لوگوں کی زبان پر جاری ہو۔

**سوال:** مولا علیؑ نے عورتوں کا جہاد اور کمزوروں کا جہاد کن چیزوں کو قرار دیا ہے؟

جواب: عورتوں کا جہاد بہترین شوہرداری (خانہ داری) ہے اور حج کمزوروں کا جہاد ہے۔

**سوال:** کونسی برائی کو روح کا قید خانہ قرار دیا گیا ہے؟

جواب: حسد کو۔

**سوال:** مولا علیؑ نے برائی کا اسلحہ کسے قرار دیا ہے؟

جواب: کینہ کو (کسی مومن کی طرف سے دل میں برائی رکھنا)۔

**سوال:** وہ کون سی تین چیزیں ہیں جن کے بارے میں مولا علیؑ فرماتے ہیں کہ ان میں شرم نہیں کی جاتی؟

جواب: ۱۔ مہمان کی خدمت کرنا۔ ۲۔ اپنے باپ اور استاد کے احترام میں اپنی جگہ سے اٹھنا۔ ۳۔ اپنا حق مانگنا چاہے وہ کم ہی ہو۔

**جواب :** پہلی اسلامی پہیلی —— روزہ رکھنا

**جواب :** دوسری اسلامی پہیلی —— موت

**جواب :** تسبیح پہچانئے —— تسبیحِ بی بی فاطمہ زہراؑ

### جوابات : تصویری مسائل

1 نماز میں جماہی لینا مکروہ ہے۔

2 (i) آقائے ہاشمی رفسنجانی (ii) آقائے ری شہری (iii) آیت اللہ مشکینیؒ

3 کلماتِ فرج۔ 4 مجسمہ بنانا حرام ہے۔

5 آبِ زم زم کا کنواں مکہ مکرمہ میں ہے۔ 6 بے شک علماء انبیاءؑ کے وارث ہیں۔

**سوال:** وہ کون سا شخص ہے جس کے متعلق روایات میں آیا ہے کہ اس کا کوئی مذہب نہیں ہوتا؟

جواب: دھوکے باز۔

**سوال:** روایات میں سب سے زیادہ بدقسمت کسے قرار دیا گیا ہے

جواب: جو دوسروں کی دنیا کے لئے اپنا دین بیچ دے۔

**سوال:** بغیر علم کے عمل کی دعوت دینے والے کے لئے روایت میں کیا تشبیہ بیان کی گئی ہے؟

جواب: جیسے بغیر کمان کے تیر اندازی کرنے والا۔

**سوال:** روایات میں سب سے سچّا دوست کسے کہا گیا ہے؟

جواب: جو آپ کے سامنے آپ کے عیبوں اور غلطیوں کی نشاندہی کرے۔

**سوال:** جو ہر وقت غصّہ اور غضب کا مظاہرہ کرتا ہے اس کا کون سا دنیاوی نقصان روایات میں بیان کیا گیا ہے؟

جواب: اس کو جلد موت آجاتی ہے۔

**سوال:** روایت میں خدا کے نزدیک سب سے زیادہ دشمن کون سا شخص ہے؟

جواب: غیبت کرنے والا۔

**سوال:** احادیث میں دوزخ کے کتّوں کی خوراک کسے کہا گیا ہے؟

جواب: غیبت کو۔

**جوابات : Cross Matching**

شرح لمعہ ...... شہیدِ ثانیؒ
اصولِ کافی ...... شیخ کلینیؒ
تہذیب الاحکام ...... شیخ طوسیؒ
نہج البلاغہ ...... سید رضیؒ
میزان الحکمۃ ...... ری شہری





**سوال:** حدیث میں بدترین سچّائی کسے کہا گیا ہے؟

جواب: انسان خود اپنی تعریف کرنے لگے۔

**سوال:** جو اپنی غربت سے بہت زیادہ پریشان ہو اس کے لئے مولا علیؑ نے کون سا ذکر خدا بکثرت پڑھنا تجویز کیا ہے؟

جواب: **لَا حولَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعظیم۔**

**سوال:** مولا علیؑ نے متقین کی تفریح کسے قرار دیا ہے؟

جواب: غور و فکر کو۔

**سوال:** حدیث میں کسی جھوٹے شخص کی سب سے پہلی سزا کون سی ذکر ہوئی ہے؟

جواب: اس کی سچّی باتیں بھی ٹھکرا دی جاتی ہیں۔

**سوال:** جھوٹ بولنا کس عظیم چیز کے حصول میں رکاوٹ بن جاتا ہے؟

جواب: علم۔

**سوال:** معاف کرنے میں جلدی کرنا کس طرح کے لوگوں کا طریقہ ہے؟

جواب: کریم لوگوں کا۔

**سوال:** وہ کون سی عادت ہے جو عیبوں کو چھپا دیتی ہے اور گناہوں کو کم کر دیتی ہے؟

جواب: کم بولنے کی عادت۔

**سوال:** جو فضول باتیں کرے مولا علیؑ نے مرحلہ وار اس کا کیا نتیجہ فرمایا ہے؟

جواب: مولا علیؑ فرماتے ہیں کہ: ”جس کی باتیں بڑھ جاتی ہیں، اس کی غلطیاں بڑھ جاتی ہیں، جس کی غلطیاں بڑھ جاتی ہیں اس کی شرم و حیا کم ہو جاتی ہے، جس کی

شرم وحیا کم ہوجاتی ہے اس کا تقویٰ کم ہوجاتا ہے، جس کا تقویٰ کم ہوجاتا ہے اس کا دل مردہ ہوجاتا ہے، جس کا دل مردہ ہوجاتا ہے وہ واصلِ جہنم ہوجاتا ہے۔

## فقہ

**سوال:** اگر خاک شفا کی سجدہ گاہ موجود ہو تو کیا پھر پتے یا لکڑی پر سجدہ کرنا جائز نہیں رہتا؟

جواب: جائز ہے مگر خاکِ شفا پر سجدہ افضل ہے۔

**سوال:** تارکول کی بنی ہوئی سڑک پر سجدہ کرنا صحیح ہے؟

جواب: جی نہیں۔

**سوال:** کیا روئی پر سجدہ ہوسکتا ہے؟

جواب: جی نہیں۔

**سوال:** کیا تکیئے پر سجدہ ہوسکتا ہے؟

جواب: جی نہیں۔

**سوال:** خاکِ شفا کے متعلق امام جعفر صادقؑ نے کیا ارشاد فرمایا ہے؟

جواب: امام حسینؑ کی قبرِ مبارک کی مٹی پر سجدہ زمین کے ساتوں طبقوں کو روشن کر دیتا ہے۔

**سوال:** کیا غیر مسلم کو صدقہ دیا جاسکتا ہے؟

جواب: جی ہاں۔ سوائے دشمنِ اہلبیتؑ کے۔

**سوال:** کون سا صدقہ چھپا کر دینا چاہیئے؟

جواب: مستحب صدقہ چھپا کر دینا چاہیئے۔





**سوال:** کیا یہ بات صحیح ہے کہ مانگنے والے کو کچھ نہ کچھ دے دینا چاہیئے، اور اسے خالی ہاتھ لوٹانا مکروہ ہے؟

جواب: جی ہاں۔

**سوال:** کیا یہ بات صحیح ہے کہ دوسرے لوگوں کی نسبت اپنے رشتہ داروں کو صدقہ دینا زیادہ باعثِ فضیلت ہے؟

جواب: جی ہاں۔

**سوال:** کیا کسی ہٹے کٹے مالدار شخص کو صدقہ دیا جاسکتا ہے؟

جواب: جی ہاں تب بھی صدقے کا ثواب ملے گا۔

**سوال:** صدقہ جسے دیا جائے کیا اسے بتانا ضروری ہے کہ یہ صدقہ ہے؟

جواب: جی نہیں بلکہ تحفے کے عنوان سے بھی دیا جاسکتا ہے۔

**سوال:** شادی میں لڑکی کا مہر زیادہ ہونا بہتر ہے یا کم؟

جواب: جتنا کم ہو مستحب ہے۔

**سوال:** نکاح رات کو کرنا بہتر ہے یا دن میں؟

جواب: رات کو زیادہ بہتر ہے۔ رسولؐ خدا کی حدیث ہے کہ: ''نکاح کرو رات کے وقت اور ولیمہ کرو دن کے وقت''۔

**سوال:** شادی کا ولیمہ کتنے دن کرنا مستحب ہے؟

جواب: ایک دن اور دو دنوں تک مستحب ہے اور تیسرے دن مکروہ ہے۔

**سوال:** رسولؐ خدا نے سب سے بدترین ولیمہ کسے قرار دیا ہے؟

جواب: جس میں صرف اور صرف اغنیاء (کھاتے پیتے لوگوں) ہی کو بلایا جائے۔

سوال: ولیمہ میں کم از کم کتنے لوگ ہوں کہ مستحب ذمہ داری پوری ہو جائے؟

جواب: کم از کم دس مومنین ہوں تو بہتر ہے۔

سوال: کیا یہ بات صحیح ہے کہ بدھ کو نکاح کرنا مکروہ ہے؟

جواب: جی ہاں۔

سوال: کیا یہ بات صحیح ہے کہ حاسد عورت سے نکاح کرنا مکروہ ہے ؟

جواب: جی ہاں۔

## نجاسات

سوال: اگر نجاست خشک ہو، اور ہمارا ہاتھ بھی گیلا نہ ہو، اور پھر اسے ہاتھ لگا لیں تو کیا ہمارا ہاتھ نجس ہو جائے گا؟

جواب: جی نہیں۔

سوال: ”حدث“ کن نجاسات کی حالت کو کہا جاتا ہے؟

جواب: وہ نجاسات کی حالت جس کو پاک کرنے کے لئے نیت کی ضرورت ہو۔
یعنی وہ حالتیں جن کے بعد پاک ہونے کیلئے وضو یا غسل کرنا ضروری ہو۔

سوال: ”حدث“ کی کونسی اقسام ہیں؟

جواب: ۱۔ حدثِ اصغر ۲۔ حدثِ اکبر۔

سوال: حدثِ اصغر کی کوئی مثال بیان کریں؟

جواب: مثلاً پیشاب جس کے بعد وضو کرنا پڑتا ہے۔





سوال: حدثِ اکبر کسے کہتے ہیں؟

جواب: نجاسات کی وہ حالت جس کے بعد غسل کرنا پڑتا ہے۔

سوال: حدثِ اکبر کی کوئی مثال بیان کریں؟

جواب: ”غسل مسِ میّت“۔

سوال: ”خبث“ کسے کہتے ہیں؟

جواب: وہ نجاسات جن کو پاک کرنے کے لئے نیت کرنا ضروری نہ ہو۔

سوال: خبث کی چند مثالیں بیان کریں؟

جواب: مثلاً کپڑا یا جسم پاک کرنا۔

## موضوعاتی احادیث

### والدین کی نافرمانی

۱۔ نافرمان اور اذیت دینے والی اولاد باعثِ غم اور نحوست ہوتی ہے۔

۲۔ اولاد میں سب سے بُرے وہ ہیں جو ماں باپ کو اذیّت دیتے ہیں۔ (مولا علیؑ)

۳۔ بُری اولاد خاندانی شرافت کو برباد اور بزرگوں کو بدنام کر دیتی ہے۔ (امیرالمومنینؑ)

۴۔ والدین کے نافرمان سے خدا کی طرف سے کہہ دیا جائے گا کہ تم جتنا چاہو عمل کرو میں تمہیں نہیں بخشوں گا۔ (رسولؐ خدا)

۵۔ ملعون ہے وہ شخص جو اپنے ماں باپ کی نافرمانی کرے۔ (امام جعفر صادقؑ)

**جواب :** مقدّس شہر پہچانیئے — قم (ایران)

**جواب :** مسجد پہچانیئے — مسجدِ کوفہ

**جواب :** معلوماتِ عامہ — ایرانی صدر، محمود احمدی نژاد کے بیٹے کی شادی

## فارسی اردو الفاظ

| اردو | | فارسی |
|---|---|---|
| ہفتہ | ________ | شنبہ |
| اتوار | ________ | یک شنبہ |
| پیر | ________ | دوشنبہ |
| منگل | ________ | سہ شنبہ |
| بدھ | ________ | چہارشنبہ |
| جمعرات | ________ | پنج شنبہ |
| جمعہ | ________ | جمعہ (آدینہ) |

## اصحابِ آئمہ علیہم السلام

**سوال:** وہ کون سے صحابی ہیں جن کے متعلق امام علی نقیؑ نے فرمایا کہ ان کی زیارت کا ثواب ایسا ہے جیسے امام حسینؑ کی زیارت کا ثواب؟

جواب: حضرت شاہ عبدالعظیمؒ۔

**سوال:** حضرت شاہ عبدالعظیم کون کون سے ائمہؑ کے صحابی تھے؟

جواب: امام محمد تقیؑ اور امام علی نقیؑ کے صحابی تھے۔

**سوال:** حضرت شاہ عبدالعظیم کی قبرِ مبارک کہاں ہے؟

جواب: تہران میں۔

**سوال:** حضرت شاہ عبدالعظیم نے اپنے عقائد لکھ کر کس امام معصومؑ سے تصدیق





کروائی تھی؟

جواب: امام علی نقیؑ۔

**سوال:** آپ نے اپنے عقائد جس کتاب میں لکھے تھے اس کا کیا نام رکھا تھا؟

جواب: لیلٰیہ۔

**سوال:** حضرت شاہ عبدالعظیم کا سلسلۂ نسب کس امامؑ سے جا کر ملتا ہے؟

جواب: آپ کا سلسلۂ نسب ۴ واسطوں سے امام حسنؑ تک پہنچتا ہے۔

**سوال:** کیا یہ صحیح ہے کہ بعض روایات میں حضرت شاہ عبدالعظیم کی زیارت کرنے والے کے متعلق یہ بات آئی ہے کہ اس پر جنت واجب ہے؟

جواب: جی ہاں یہ صحیح ہے۔



## ایک آسان نیکی

### پھول سونگھ کر درود پڑھنا۔

۱۔ جو شخص پھول سونگھ کر آنکھوں سے لگائے اور درود پڑھے ابھی پھول زمین پر نہ رکھنے پائے گا کہ اس کے گناہ بخش دیئے جائیں گے۔ (امام صادقؑ)

۲۔ پھول سونگھ کر درود پڑھنے والے کے نامۂ اعمال میں صحرا کی ریت کے ذرّوں کے برابر نیکیاں لکھ دی جاتی ہیں اتنے ہی گناہ نامۂ اعمال سے مٹ جاتے ہیں۔ (امام علی نقیؑ)

۳۔ جس وقت تمہیں پھول دیا جائے تو اسے سونگھو اور آنکھوں سے لگاؤ کہ وہ بہشت سے آیا ہے۔ (رسولؐ خدا)

## بتائیے یہ کون سی تسبیح ھے

جواب صفحہ 22 پر ملاحظہ کیجئے۔

۱۔ اس تسبیح کو اپنے پاس رکھنا بلاؤں سے حفاظت کرتا ہے۔

۲۔ یہ جس کے ہاتھوں میں ہو اور وہ ذکر پڑھنا بھول جائے تب بھی ذکر کرنے کا ثواب اس کے نامۂ اعمال میں لکھا جائے گا۔

۳۔اس پر ذکر کرنا دوسری تسبیحوں پر ذکر کرنے سے ۷۰ گناہ زیادہ ثواب رکھتا ہے۔

۴۔اگر بغیر پڑھے ہی دانے گھماتا رہے تب بھی ہر دانے کے بدلے ۷ تسبیحوں کا ثواب اس کے نامۂ اعمال میں لکھا جائے گا۔

۵۔حورانِ جنت زمین پر جانے والے فرشتوں سے اس تسبیح کو لانے کی فرمائش کرتی ہیں۔

۶۔اس تسبیح کے رکھنے والے کے نامۂ اعمال میں ۴۰۰ نیکیاں لکھی جاتی ہیں، ۴۰۰ گناہ معاف ہوتے ہیں اس کے ۴۰۰ درجات بلند کیئے جاتے ہیں، اور اس کی ۴۰۰ حاجات پوری کی جاتی ہیں۔



**جواب** : اسلامی کتاب پہچانئے —— قرآنِ مجید

**جواب** : عالم پہچانئے —— مولانا علی نقی نقن۔

**جواب** : روضہ پہچانئے —— روضۂ بی بی معصومہ قمؑ (امام رضاؑ کی بہن)





## تاریخی مسجد پہچانئے

جواب صفحہ 28 پر ملاحظہ کیجئے۔





۱۔ اس مسجد میں ایک فرض نماز پڑھنے کا ثواب ایک حج اور ایک ہزار نمازوں کے برابر ہے۔

۲۔اس مسجد میں ایک نافلہ نماز کا ثواب ایک عمرہ ادا کرنے کے برابر ہے۔

۳۔بعض روایات کے مطابق یہ مسجد بیت المقدس کی مسجد اقصیٰ سے افضل ہے۔

۴۔ اس مسجد میں ایک ہزار پیغمبروں اور پیغمبروں کے ایک ہزار اوصیاء نے نمازیں پڑھی ہیں۔

۵۔ یہ مسجد انبیاء اور قائم آلِ محمدؐ کا مقام نماز ہے۔

## تین میدانِ حج

عرفات




مزدلفہ




منیٰ




مندرجہ بالا تین میدانوں میں حج کے دوران قیام کیا جاتا ہے ،،

ترتیب 1 2 3

# مختلف مساجد میں ادائیگی نماز کی فضیلت



خانۂ کعبہ میں ادا کی جانے والی ایک نماز ایک لاکھ نمازوں کا ثواب رکھتی ہے۔۔



مسجدِ نبویؐ میں ادا کی جانے والی ایک نماز دس ہزار نمازوں کا ثواب رکھتی ہے۔۔



مسجدِ کوفہ میں ادا کی جانے والی ایک نماز ایک ہزار نمازوں کا ثواب رکھتی ہے۔۔



مسجدِ اقصیٰ میں ادا کی جانے والی ایک نماز ایک ہزار نمازوں کا ثواب رکھتی ہے۔۔



شہر کی جامع مسجد میں ادا کی جانے والی ایک نماز سو نمازوں کا ثواب رکھتی ہے۔۔



کسی محلّہ کی مسجد میں ادا کی جانے والی ایک نماز پچیس نمازوں کا ثواب رکھتی ہے۔۔





## معلوماتِ عامّہ

جواب صفحہ 28 پر ملاحظہ کیجئے۔

بتائیے یہ تصویریں ایران کے کس اعلیٰ عہدیدار کے بیٹے کی سادہ ترین شادی کی ہیں جن میں دونوں سے طرف فقط ۴۵ رشتہ داروں نے شرکت کی اور مہمانوں کی تواضع ایک کیلا، ایک سیب اور ایک چھوٹے کیک سے کر کے شادی میں سادگی کی اعلیٰ ترین مثال قائم کی۔۔

یاد رہے کہ بہترین شادی وہی ہوتی ہے جس میں ش کے تین نقطے نہ ہوں یعنی ''سادی''۔۔ (یعنی سادگی سے ہو)













# لازوال رھائشی منصوبه

## بہشتِ معصومینؑ پروجیکٹ فیز 14,12,5 اور 72 Extension میں

## عین شاہراہِ توحید پر صراط مستقیم سے متّصل

### سہولیات

۱۔ رہائشی منصوبے کے آٹھ دروازوں سے داخلہ۔
۲۔ نہر کوثر کا لذیز و شیریں پانی۔
۳۔ تسنیم و سلسبیل کے چشمے۔
۴۔ ہر روز انبیاءؑ کی طرف سے دعوتیں اور ضیافتیں۔
۵۔ حضرت عیسیٰؑ کے پانچ سو سال پر محیط ولیمہ کا دعوت نامہ۔
۶۔ محمدؐ و آلِ محمدؑ کے پڑوس میں گھر۔
۷۔ انوارِ الٰہی کی روزانہ تازہ بارشیں۔
۸۔ محبت و معرفت کی بنیاد پر اہل بیتؑ کی زیارت۔
۹۔ کھانے پینے کی مفت دائمی سہولت۔
۱۰۔ معرفت میں روزانہ اضافہ۔

پلاٹس لامحدود ہیں

ایڈوانس بکنگ : تمام واجب اعمال

بڑے اور کارنر پلاٹ کے لئے :
مستحبات و مکروہات کی پابندی

اعمال صالحہ کی آسان اقساط
جمع نہ کرانے پر پلاٹ کینسل بھی ہوسکتا ہے۔

پلاٹوں کا رقبہ :
اعمال صالحہ پر منحصر۔

لیز کی تاریخ : روزِ قیامت

بکنگ کی آخری تاریخ :
ملک الموت کو دیکھنے سے پہلے پہلے۔۔

(مستحق افراد کے لئے رحمت خداوندی اور شفاعت معصومینؑ کے بلاسودی قرضوں کی سہولت)

پہلے آیئے پہلے پایئے کی کوئی شرط نہیں | شرائط کی پابندی کے ساتھ جب چاہیں تشریف لائیں

**محبت اہل بیتؑ کی پائیدار زمین پر تعمیر کا آغاز ہو چکا ہے۔۔**

جس میں صبر و استقامت کا سریہ، علم و معرفت کی بجری، صحیح عقائد کا سیمنٹ اور غم حسینؑ میں بہائے جانے والے آنسوؤں کا پانی استعمال ہو رہا ہے۔ اعمالِ صالحہ کے پلاستر کے بعد توبہ کے آنسوؤں سے ترائی ہوگی۔ چادر زہرؑا و زینبؑ کی سائبان و چھت پہلے ہی پڑ چکی ہے۔۔

☆ پلاٹوں کی فائنل الاٹمنٹ کے بعد ہمیشہ کے لئے منسوخ نہ ہونے کی گارنٹی ☆ ملتے جلتے ناموں کی قبضوں سے دھوکہ نہ کھائیں۔
☆ ماڈل گھر نمونے کے طور پر تیار ہیں۔ دیکھیئے کوئی بھی تعلیمات دین پر عمل کرتا ہوا گھرانہ۔
☆ جعلی پراجیکٹس بنانے والے خلفاء اور علمائے سوء سے ہوشیار۔۔

**علمائے ربّانی سے آج ہی رابطہ کریں**

website: www.hub-e-ahlebait.org
phone: 5-12-14-72
e-mail: road-to-heaven@hub-e-ahlebait.org





## بتائیے یه کونسا مقدّس شهر هے

جواب صفحہ 28 پر ملاحظہ کیجئے۔





۱۔ امام رضاؑ فرماتے ہیں کہ جنّت کے 8 دروازے ہیں جن میں سے ایک دروازہ اس شہر والوں کے لئے ہے۔

۲۔ امام موسیٰ کاظم علیہ السّلام فرماتے ہیں کہ یہ شہر آلِ محمدؐ اور شیعوں کی پناہ گاہ ہے۔

۳۔ امام صادقؑ فرماتے ہیں کہ اس شہر کے لوگ قائمؑ آل محمد کے ساتھ قیام کریں گے۔

۴۔ اس شہر کے متعلق روایت میں آیا ہے کہ اس شہر کے لوگ نہ ہوتے تو دین برباد ہوجاتا۔

۵۔ امام صادقؑ فرماتے ہیں کہ اس شہر کے لوگوں کا حساب ان کی قبروں میں ہوگا اور وہ وہیں سے جنت کی طرف محشور ہوں گے۔

۶۔ آئمہ معصومینؑ اس شہر کے لوگوں کو تحفے، خلعتیں مثلاً انگوٹھی اور کفن کا کپڑا بھیجا کرتے تھے۔

۷۔ اس شہر کو آئمہ معصومینؑ اپنا حرم قرار دیتے ہیں۔

# مدرسۃ القائم علیہ السلام کی چند تصویری جھلکیاں

سمر کیمپ کے دوران ۱۳ رجب کے حوالے سے منعقدہ پروگرام کی چند تصویری جھلکیاں



دورانِ تدریس مختلف ٹیچرز پڑھاتے ہوئے







## شعبۂ اطفال و جونیئر طالبات کی سالانہ تقریبِ تقسیمِ انعامات 2008







